صراط مستقیم ہے، اس کے بعد آخری آیت میں سلبی طریقہ پر اس کی تعیین کی گئی ہے؛ چنانچہ ارشاد فرمایا:

**غیر المغضوب علیھم ولا الضالین** یعنی نہ راستہ ان لوگوں کا جن پر آپ کا غضب نازل ہوا، اور نہ ان لوگوں کا جو راستہ سے بھٹک گئے، **مغضوب علیھم** سے وہ لوگ مراد ہیں جو دین کے احکام کو جاننے پہچاننے کے باوجود شرارت یا نفسانی اغراض کی وجہ سے ان کی خلاف ورزی کرتے ہیں، جیسا کہ عام طور پر یہود کا یہی حال تھا کہ دنیا کے ذلیل مفاد کی خاطر دین کو قربان کرتے اور انبیاء علیہم السلام کی توہین کرتے تھے۔ اور **ضالین** سے وہ لوگ مراد ہیں جو ناواقفیت اور جہالت کے سبب دین کے معاملہ میں غلط راستہ پر پڑ گئے ہیں، جیسا کہ نصاریٰ کا عام طور پر یہی حال تھا کہ نبی کی تعظیم میں اتنے بڑھے کہ انہیں خدا بنالیا، اور دوسری طرف یہ ظلم کہ اللہ کے نبیوں کی بات نہ مانی؛ بلکہ انہیں قتل کرنے تک سے گریز نہ کیا۔ (واللہ اعلم بالصواب)

# دُعَاء

الحمد للہ، کہ تفسیر جلالین کے نصف ثانی کی تشریح وتوضیح آج بتاریخ ۱۹ صفر المظفر بروز چہار شنبہ بعد نماز عشاء ۱۴۲۴ھ مطابق ۲۲/اپریل ۲۰۰۳ء اختتام پذیر ہوئی۔

خدا کی دی ہوئی مہلت کو غفلتوں اور گناہوں میں ضائع کرنے پر جتنا بھی افسوس کیا جائے کم ہے، مگر قدم قدم پر انعامات اور رحمتوں کی بارش اور اپنی کتاب کی خدمت کی توفیق کا جتنا بھی شکر ادا کیا جائے کم ہی ہے، آخر میں دست بدعاء ہوں کہ اللہ تعالیٰ اس حقیری کاوش کو قبولیت سے نواز کر قبول عام عطا فرمائے، اور اسے اس سیاہ کار کی بخشش اور والدین کے رفع درجات کا ذریعہ بنائے اور نصف اول کی خدمت کی توفیق عطا فرمائے۔ (آمین)

بندۂ ناچیز

**محمد جمال سیفی بن حکیم شیخ سعدی سیفی**

استاذ دارالعلوم دیوبند، سہارنپور

یوپی، انڈیا

